بھی پہاڑوں کے دامن میں یہ رسم الخط اور زبان "سدھ ماترا" نام سے موسوم بتائی جاتی ہے۔ کہتے ہیں کہ کشمیر میں بھی پرانے پنڈتوں کے پاس کچھ مذہبی کتابیں ملتی ہیں جو شاردا رسم الخط میں لکھی گئی ہیں۔ گمان غالب ہے کہ یہ اُس زمانہ میں لکھی گئی ہوں جبکہ بدھ مت کے مٹ جانے پر جب پنڈت عالموں نے پھر مشکل تر زبان سنسکرت زبان درسی اور مذہبی حیثیت اختیار کی تو عوام کو جو شاردا اور دیسی پہاڑی سے مالوس تھے، انہیں دقتیں پیش آئیں جس کی بناء پر کچھ ترقی پسند ہندو عالموں نے ہندو مذہب کو عوام کے لئے اُنکی آسان زبان کے رسم الخط میں پہاڑی زبان میں روائیتی کتابیں لکھیں، جو کہ شاید ہزاروں سال پہلے بدھ عالموں نے شاردا پیمیٹھ میں رائج کیں۔ یا ٹاکری رسم الخط میں شمالی ہندوستان کے علاقہ یعنی دہلی کا شمالی مغربی علاقہ جسمیں مغربی یوپی ہماچل اور مشرقی پنجاب اور دہلی کے آس پاس کے علاقے کی کھڑی بولی جیسے شورسینی) کا ماخذ سمجھا جاتا ہے۔ وسائل عبور و مرور کے کم ہونے اور پہاڑی دریاؤں کا عبور کرنا دشوار مشکل ہونے سے مختلف علاقوں میں اس کے مقامی رنگ یعنی الفاظ میں کچھ ہیر پھیر اور لب و لہجہ میں فرق کے باوجود اس زبان کی مرکزی یکسانیت موجود رہی۔ مقامی طور پر بھی اس زبان کے مختلف نام پڑتے گئے جو جغرافیائی لحاظ سے گھڑے گئے ہیں۔ مثلاً ہزارہ میں تحریری یا ہندکو کاغان میں کاغانی وادی کشن گنگا (دراوہ) میں اسے "ہنکو" یا ہندکو اور کوہ مری کی پہاڑیوں اور راولپنڈی اور جہلم کے آر پار اسکو "پوٹھوہاری" کہتے ہیں۔ حتیٰ کہ کچھ تحریروں میں پونچھ والوں کی زبان کو پونچھی اور چب راجگان راجوری، بھمبر کی زبان کو چبھالی کا نام دیا گیا ہے اور ہماچل میں ہماچلی کہلاتی ہے۔ مگر جیسا کہ گذشتہ صفحات میں ایک مثال کے ذریعہ واضح کر دیا گیا ہے کہ "پہاڑی" بول چال والا کوئی بھی آدمی پہاڑی خطہ میں جہاں بھی پہنچے اپنی بات سمجھائے گا اور دوسروں کی سمجھے گا۔ اور وہ زبان اور کلچر کے لحاظ سے اپنے آپ کو اجنبی نہیں پائے گا۔



## ایک ہی زبان کے روپ رنگ :-

چونکہ ریاست جموں و کشمیر میں بولی جانیوالی پہاڑی زبان کا تعلق اس کے مغربی گروہ سے ہے۔ اس لئے پہاڑی زبان کے مشرقی اور مغربی گروہوں کو چھوڑ کر فن لسانیات کے جاننے والوں کی بعض تحقیقات کی طرف اشارہ کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے، جیسا کہ ذکر کیا گیا، کتاب "بیوٹیفل انڈیا" کے فاضل مصنف نے اپنی کتاب کے ہماچلی ایڈیشن میں یہ بھی لکھا ہے کہ مغربی پہاڑی ہماچل سے لیکر مظفرآباد سے آگے کاغان ہزارہ تک پورے خطے میں بولی جاتی ہے، اور یہ بھی لکھا ہے کہ ہماچل ہر دیش میں اس زبان کو ۹۰ فیصد لوگ بولتے ہیں۔ ہماچل میں پہاڑی زبان کے مختلف علاقائی نام ہیں مثلاً چمبیالی، بلاسپوری، کلیئی، کینشوری، سرسوری گدی (بھیڑیں پالنے اور خانہ بدوش کی گدی) اور کانگڑی۔ اسی طرح ریاست جموں و کشمیر میں بھی پہاڑی زبان کے علاقائی لب و لہجہ ہیں جنکی بناء پر علاقائی نام پڑھ گئے ہیں جیسے کاغانی، دراوی، کرناہی، پونچھی چبھالی (راجوری بھمبر کے راجوں کی) میرپوری (پوٹھوہاری) رام بنی۔ بھدرواہی وغیرہ دراصل یہ مقام تنگ یعنی تلفظ اور لہجہ کا فرق ہر بڑی زبان میں ہر دو کوس کے بعد پڑ جانا ایک قدرتی عمل ہے۔ خاصکر پہاڑی علاقوں میں جہاں عبور و مرور کے ذرائع ناپید نہیں تو مشکل ضرور ہیں۔ اس معمولی تلفظ کے فرق کو چھوڑ کر ۹۵ فیصد یکسانیت اِن سب بولیوں میں پائی جاتی ہے۔ جو بنیادی طور ایک واحد پہاڑی زبان اور ایک جامع زبان ہونے کا ناقابلِ انکار ثبوت ہے۔

## پہاڑی زبان کی خصوصیات :-

مصنف سکھدیو سنگھ یہ بھی لکھتے ہیں کہ پہاڑی زبان میں کچھ ایسی خصوصیات ہیں جو دوسری پڑوسی زبانوں میں نہیں پائی جاتی یا ملتی محال

ہیں۔ مثلاً۔

(۱) پہاڑی زبان میں ہندی سے زیادہ صوتی اجزا PHONEMS پائے جاتے ہیں۔

(۲) پہاڑی میں ہندی اور پنجابی سے زیادہ ٹھوس حروف (کھ۔ گھ۔ رخ۔ ٹ۔ ٹھ۔ ڈھ۔ ڑھ) CONSONANTS پائے جاتے ہیں۔

(۳) پہاڑی میں کرخت حروف HARD CONSONANTS کیلئے ٹ ڈ ڑ وغیرہ CONSONENT میں بولنے کا خاص مادہ ہے۔ اس کا اسن نا وغیرہ۔

اِن باتوں سے صاف ظاہر ہے کہ پہاڑی زبان اپنے آپ میں ایک مکمل زبان ہے۔ اس کا ایک تاریخی پس منظر ہے اور اب اس کا اپنا رسم الخط بھی۔ اس زبان کو بولنے والے نہ صرف پہاڑی خطے میں ہیں بلکہ تمام شمالی ہندوستان اور پاکستان کے ایک بڑے علاقہ (پوٹھوہار، ہزارہ اور کاغان) میں بھی یہ لوگوں کی مادری زبان ہے۔ اور دوسرے وہ لوگ جو ٹھیٹھ پنجابی، ڈوگری، گوجری یا کشمیری بولتے ہیں اور وہ لوگ بھی جو خطے کے پہاڑی علاقوں اوڑی، کرناہ کیرن اور وادی کشمیر کی بے شمار بستیوں میں پہاڑی بولنے والوں کی ہمسائیگی میں بستے رہتے ہیں۔ وہ بھی پہاڑی زبان سمجھتے ہیں۔ اور اکثر بول بھی لیتے ہیں۔ حتیٰ کہ [illegible] اضلاع کپواڑہ، سرینگر اور کنگن، بارہمولہ اور اسکے ارد گرد کے گاؤں میں کشمیری زبان پر پہاڑی بول چال کا رنگ چڑھا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ ۱۹۹۰ء کے بعد جموں کے ارد گرد R.S.PORA اور سرینگر میں سینکڑوں گھرانے پہاڑی بولنے والوں کے آکر آباد ہو گئے ہیں۔

## پہاڑی لوک ادب :

لوک ادب کسی گروہ یا طبقہ کے عام لوگوں سے منسوب ہوتا ہے جو خواص کا کم مگر عام لوگوں کے ذہن و فکر کی بڑی حد تک عکاسی کرتا ہے۔ لوک ادب دنیا کی ہر زبان میں ملتا ہے۔ اس کے لئے یہ شرط لازم نہیں کہ اس کا سوچنے اور لکھنے والا کوئی خوب پڑھا لکھا ہو۔ یا اس نے کوئی



خاص تربیت حاصل کی ہو تاکہ وہ کوئی خاص طرز کی تخلیقی تصنیف کرے۔ برعکس اس کے لوک ادب کسی بھی پسماندہ سے پسماندہ زبان میں بھی ملتا ہے۔ جیسے عام لوگ سینہ بسینہ اور مُنہ زبانی نسلاً بعد نسل اسکو ایک پیڑھی سے دوسری پیڑھی تک منتقل کرتے رہتے ہیں۔ کسی زبان کا لوک ادب اس طبقہ اور زبان کے بولنے چالنے والوں عوام کے دُکھوں سُکھوں، خوشیوں، غموں، اُنکی بود و باش اور اسطرح سے اُنکی مجموعی طرز زندگی اور انداز فکر کا ترجمان ہوتا ہے۔

جیسا کہ پہلے ذکر آچکا ہے، پہاڑی زبان کا ادبی سرمایہ بدھ دور کے خاتمے پر جب مذہبی تعصب کا شکار ہوا۔ تو یہ زبان اپنے بولنے والوں کے سینوں میں سمٹ کر رہ گئی۔ ان میں سے جو زندہ دل اور حساس نکلے انہوں نے وقت کے حوادث و حالات اور اپنے احساسات و محسوسات کو عوام کی روزمرہ بول چال میں شعری جامہ پہنا کر آنے والی نسلوں کے لئے علم و دانش کا خزانہ مرتب کرتے رہے۔ جسے آپ آج پہاڑی زبان کا لوک ادب کہتے ہیں۔ اس میں زیادہ تر گیت اور منظوم کلام، کچھ قصے کہانیاں، کچھ کہاوتیں، کچھ بجھارتیں یا پہیلیاں یہ ظاہر کرتی ہیں کہ یہ زبان یہ ادب یہ کلچر بڑا قدیم بھی ہے۔ اور جاندار بھی کیونکہ یہ لوک ادب حوادث زمانہ کے ساتھ ساتھ کم و بیش بدلا تو ہے مگر اپنے آپ کو فنا نہیں ہونے دیا۔

پہاڑی زبان کے لوک ادب کا سرمایہ بڑا وسیع ہے، جامع اور پُرمعنی ہے۔ لوگوں کی ماں بولی (MOTHER TONGUE) میں یہ جواہر پارے پہاڑی عوام کے صحیح آئینہ دار ہیں۔ چونکہ پہاڑی زبان کو درباری سرپرستی سے محروم ہونا پڑا۔ اس لئے اس میں تدریس و تصنیف کا کام قریب قریب نابود ہے۔ لیکن لوک ادب کی منظوم صورت میں یہ عظیم سرمایہ ہر علاقے میں ملتا ہے۔ جس کی شیرازہ بندی ہو تو یہ ادبی خزانہ آج کی تقلید زدہ نسل کیلئے پھر حرزِ

راہ بن گیا۔

پہاڑی ادب جہاں عوام کے احساس و حالات کی عکاسی کرتا ہے۔ وہاں یہ ادب اور اس کا تاریخی پس منظر پسماندہ زندگی کے بوجھ تلے دبے ہوئے کسانوں مزدوروں اور محنت کشوں کے لئے راحت اور آسودگی کا سامان بھی پیدا کرتا ہے۔ ع گاہے گاہے باز خوان ایں قصۂ پارینہ را۔ ہر گیت ہر قصہ ہر کہانی میں علاقائی انداز سے گھر گھر کے منظر ہیں۔ اور اس انداز سے پیش کی جاتی ہیں کہ عام فہم سے عام فہم آدمی بھی آسانی سے سمجھ سکتا ہے۔ کیونکہ ہر قصہ کہانی بیت یا گیت کسی خاص واقعہ کا نچوڑ پیش کرتا ہے۔ اور سننے والا یوں سمجھتا ہے کہ جیسے یہ حرف اس کے دل کی کہی گئی ہو۔ پہاڑی لوک ادب کسی خاص فرقہ یا طبقے کا نہیں بلکہ سارے پہاڑی خطہ کے لوگوں کا مشترک ادبی سرمایہ ہے۔ جس پر وہاں کے رہنے والے ہندو سکھ اور مسلمان چھوٹے بڑے سب فخر کرتے ہیں۔ منظوم تخلیق مثلاً بیت، پہاڑی لوک دھنیں بڑے چاؤ محنت اور لگن سے گاتے اور سنتے ہیں۔ کیونکہ انہی میں انکے دکھ سکھ ہار جیت پیار محبت ہجر ملاپ کے مطالعہ سے پرانے لوگوں کے رہن سہن رسم و رواج میلے ٹھیلے اور وقت کی اقتصادی اور سماجی زندگی کا عکس بھی ملتا ہے۔ صدیوں پرانا ہوتے ہوئے بھی پہاڑی ادب وقت کے سانچے میں ڈھلا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ اور ایسا لگتا ہے کہ یہ ہر دور کے تقاضے پورا کرنے کو تخلیق کیا گیا تھا۔

پہاڑی لوک ادب بھی دوسری زبانوں کے لوک ادبوں کی طرح دو بڑے حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ اوّل قصے کہانیاں، چٹکلے، کہاوتیں، بجھارتیں (پہیلیاں) اور ضرب الامثال۔ لوک کہانیوں اور دیہاتی قصوں میں زندگی کا بڑی گہرائی سے جائزہ لیا گیا ہے۔ جس میں راجے رانیوں اور انکے درباریوں کے قصے سبق آموز پیرایہ میں بیان کئے گئے ہیں۔ جو بات اشاروں کنایوں



سے کہی تھی وہاں جن بھوت پریت کی حکایتیں بیان کر کے غریب پہاڑی لوگوں کے استحصال کی داستانیں اور فطرت اور دیہاتی کوہستانی ماحول کو اس رنگ میں پیش کیا ہے کہ عقل دنگ رہ جاتی ہے۔

دوسری جانب منظوم تخلیقات ہیں۔ جن میں حمد و ثناء باری تعالیٰ مذہبی بزرگوں کی خدمت میں سپاس عقیدت بزرگوں ولیوں کے [illegible] لوک گیت ہیں، پیار محبت کی تانیں جدائی اور انتظار کے لمحات۔ الغرض وہ سب محسوسات جو ایک پختہ معاشرے کا لازمہ ہیں ملتے ہیں۔ جب کسی ٹیلے پر کوئی البیلا گبرو بنجلی یا الغوزہ کی تان شروع کرتا ہے تو فطرت تال کا کام دیتی ہے۔ اور ایسا لگتا ہے پہاڑ و اشجار متحرک ہو کر اس سریلی فضا کو اپنے میں تحلیل کر رہے ہو۔ پہاڑی لوک گیتوں میں جن، فنیچی، ماہیا، بیساکھی، سپاہی، بالو، گھڑا رانجھا، دھوبن اور بیت نیز گھوڑیاں، سیفلیاں، یا مل گیت، شکہ، ڈولی وغیرہ قابل ذکر ہیں، پھر لوک باریں یعنی بہادروں کی صفت میں ان کے قصے اور کارنامے رقت انگیز الفاظ میں بیان کرنا، پہاڑی سورماؤں کی تاریخ اور بہادری اور قربانیوں کی یاد تازہ کرتی ہیں۔ ان "باروں" میں مشہور پہاڑی جانباز شمس ملدیال کی "بار" بڑی مشہور ہے۔ یہ بار پونچھ اور ریاست کے دوسرے پہاڑی خطوں میں بہت شوق سے گائی جاتی ہے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ پہاڑی لوک ادب کی شیرازہ بندی مناسب طریقے سے کی جائے۔

## پہاڑی کلچر :-

کلچر سے مراد ہے کسی طبقے یا قوم کا تہذیبی ارتقاء ہے۔ قدیم انسان نے جب جنگلوں اور غاروں سے نکل کر اپنی روزی کا سامان بجائے جنگلی جانوروں اور خودرو پھلوں کے زمین میں کاشتکاری شروع کر کے حاصل کرنا شروع کیا۔ اور چھوٹے بڑے ڈیرے بستیاں اور گاؤں آباد ہونے شروع

ہوئے۔ تو ہر گروہ نے اپنے ماحول اور تہذیبی اور خارجی اثرات کے مطابق اپنا اپنا
طرز زندگی اختیار کیا۔ جسے ہم تہذیبی ارتقاء یا انگریزی زبان کے ایک جامع
لفظ CULTURE کلچر سے تعبیر کرتے ہیں۔ یہ کلچر کسی علاقہ یا خطہ کے لوگوں
کی بود و باش، خوراک، پوشاک، جغرافیائی ماحول اور آب و ہوا سے مرتب
ہو کر ضروریاتِ زندگی کے حصول کے ذرائع اور دستیابی خوراک پوشاک،
رہن سہن، شادی بیاہ کی رسم رسومات الغرض انکی زندگی کی مکمل ترتیب
کو ظاہر کرتا ہے۔ پھر ان سب چیزوں کا مجموعی اثر غیر مرئی طور عوام کے
مجموعی طرز فکر معاشرے اور انکے کیریکٹر سے ظاہر ہوتا ہے۔ گو یہ تہذیب
یا کلچر زیادہ تر اپنے ماحول اور معاشی و معاشرتی عوامل پر بنتی ہے۔ تاہم بیرونی
اثرات اور دوسرے ہمسایہ طبقوں کے حالات سے متاثر ہو کر [illegible] پہاڑی کلچر
بھی انہی حالات سے دو چار رہا ہے۔ تاہم اسکی خصوصیات میں سے ایک یہ ہے،
کہ یہ کسی ایک فرقے، طبقے یا نسل کا کلچر نہیں، بلکہ پہاڑی خطہ اور علاقوں میں بسنے والے ہر
شخص کا کلچر ہے۔ خواہ وہ کسی مذہب سے یا فرقہ و نسل سے تعلق رکھتا ہو۔ یہ
وہ کلچر ہے جس میں پلنے والے اپنے اپنے مذہبی عقائد رکھتے ہوئے بھی اچھے
ہمسایہ اور بھائیوں کی طرح ایک مشترکہ طرز زندگی، لباس، کھانا پینا اور رہنا
سہنا اختیار کئے ہوئے ہیں۔

پہاڑی خطہ میں بے شمار نسلیں، قومیں، فرقے مختلف مذاہب کو
ماننے والے، ہندو، سکھ، مسلمان اور دوسرے عقائد رکھنے والے نہ صرف
اچھے مذہب دار ہیں بلکہ آپس میں [illegible] میں شریک رہتے آئے ہیں۔ اور شادی بیاہ ماتم
اور غمی میں مل جل کر ایکدوسرے کے احساسات کی قدر اور دکھ سکھ کے شریک رہتے ہیں۔ مشہور
افسانہ نگار اور عظیم پہاڑی سپوتوں میں سے نامور ادبی شخصیت "کرشن چندر" نے پہاڑی کلچر کو ایک
خوبصورت قالین سے تشبیہ دی ہے اور کہا ہے کہ قالین میں بُنے گئے باہم پیوست رنگ



پھولوں کی طرح ہندو، مسلم، سکھ وغیرہ اس کلچر قالین کے خوبصورت بیل بوٹے ہیں، جو اپنے پیار اور
محبت کے رشتوں میں صدیوں سے بندھے چلے آ رہے ہیں۔ کبھی کسی کو دوسرے کی نیت پر شک
نہیں گزرا۔ اور نہ ایک دوسرے کو زک پہنچایا۔ اپنے اپنے مذہب اور عقیدے پر قائم رہ کر یہ
لوگ انسانیت کے بڑے آدرشوں کی آبیاری کرتے رہے ہیں۔ ایسے بھی گاؤں ہیں جہاں ۹۹ فیصد
ایک فرقے کے لوگ ہیں۔ مگر وہ اپنے ہمسایہ دوسرے فرقے کے لوگوں کو یہ محسوس ہی نہیں ہونے
دیتے کہ اکثریت اقلیت سے مختلف ہے۔ یا انکی آپس میں کسی قسم کی پرخاش ہے، سوچئے
کہ یہ کونسا جذبہ ہے جو ان لوگوں کو ایکدوسرے سے باندھے رکھتا ہے۔ بکیسی غربی اور مذہبی
تضاد کے باوجود جو رسی ان پہاڑی لوگوں کو صدیوں سے ایکدوسرے سے باندھے ہوئے
ہے۔ وہ اپنا مشترک پہاڑی کلچر اور مادری زبان ہے، جو آج بھی عہد رفتہ کی پہاڑی عوام
کی اور انکے مخلوط کلچر کی یاد دلاتی ہے۔ اور آج بھی یہ لوگ اپنے مشترکہ ورثہ اور ذہنی
بندھنوں کو اسی طرح ذوق و شوق اور مضبوطی سے آگے بڑھا رہے ہیں۔ پہاڑی خطہ تاریخ
کے پس منظر میں ہزاروں قبیلوں، نسلوں اور کلچرل اکائیوں کا ایک سنگم ہے۔ ان سادہ
لوح مگر پرخلوص لوگوں کے دلوں میں اتنی جگہ ہے کہ ہر رنگ اپنے میں سمیٹ لیں۔ اس
رواداری اور انسان دوستی کی روایات ہیں اسی لئے یہ دلفریب پہاڑی رواداری کا منظر
پیش کرتے ہیں۔

## انسانی اخوت

الگ الگ مذہب کے پیرو ہونے کے باوجود پہاڑی عوام اپنے اپنے مذہبی تہوار
متبرک دن اور رسم و رواج اکثر مل جل کر بڑی عقیدت و احترام اور خوب دھوم
دھام اور شان و شوکت سے مناتے ہیں۔ اور ایکدوسرے کے ہاں جا کر انکی خوشی اور غمی
میں برابر کے شریک ہوتے ہیں۔ پہاڑی خطہ کا ماحول عظیم الشان پہاڑوں، عمیق کھائیوں
گل پوش وادیوں اور شور مچاتے صاف و شفاف ندی نالوں سے [illegible] پانی کی سُریلی جلترنگ ایک
پُر وقار اور سکون بخش ماحول [illegible]
اور صبر و تحمل کی مردانہ اور شریفانہ کردار کی تخلیق کرتا ہے۔ ان دور دراز اونچی نیچی بستیوں

میں صدیوں سے لوگوں نے تسکین قلب کے لئے عبادت گاہیں، مندر، مسجد، گردوارے کے علاوہ بے شمار خانقاہوں اور زیارت گاہوں کی عقیدت قائم رکھتے ہوئے انسانی بھائی چارے اور فرقہ وارانہ ہم آہنگی اور رواداری کی شاندار مثالیں پیش کرتی ہے۔ نوجوان شادی بیاہ کی تقریبوں یا خاص موقعوں پر راتوں میں اکٹھے ہو کر گانے کی محفلیں منعقد کرتے ہیں۔ جس میں کتاب سیف الملوک کی نظمیں اکثر گائی جاتی ہیں۔

پہاڑی لوگوں کا پہناوا (DRESS) بھی موسم، ماحول اور ضرورت کے مطابق باحیا انسانی ستر پوشی کے اصولوں اور محنت مشقت سے کام کرنے اور چست رہنے کے تقاضوں کے مطابق ہے۔ خوشحال اور خوش پوش لوگوں میں عموماً کھلی شلوار، کھلی لمبی قمیض، کوٹ، واسکٹ اور سر پر پگڑی، پاؤں میں چپل یا نوکدار جوتی پہننے کا شوق ہے۔ زریں کلاہ پر پگڑی، لنگی انکی مردانہ قد و قامت اور شخصیت کو اور اُجاگر کرتی ہے۔ گو اب پڑھے لکھے لوگ اکثر ننگے سر اور کوٹ پتلون پہن کر گھر سے نکلتے ہیں۔ مگر گھر میں اور کھیتوں میں کام کرتے وقت یا محنت مزدوری کے لئے کُرتا پاجامہ اور مسلک لباس شلوار قمیض پہنتے ہیں۔ مستورات میں قمیض کھلا پنجابی کُرتا، شلوار اور دوپٹہ باعزت تصور ہوتا ہے۔ پہاڑی لوگوں کے تفریحی شوق میں گھوڑ سواری، نشانہ بازی، شکار اور قدیم کے طور کبڈی کُشتی، دست و بازو کی طاقت آزمائی (پنجہ پکڑنا) پرانے کھیل ہیں۔

## عوامی زبان :-

جیسا کہ پہلے عرض کیا ہے کہ ریاست جموں و کشمیر پہاڑی لوگوں کی بڑی آبادی اب بھی پہاڑی خطے یعنی اضلاع جموں (چھمب اکھنور) سے لیکر راجوری، پونچھ، ضلع مظفر آباد کی تحصیلات اوڑی اور کرناہ اور لائن آف کنٹرول کے ساتھ (دونوں طرف) علاقہ گوریز تک پھیلی ہوئی ہے۔ گو اس خطے میں کہیں کہیں ڈوگری زبان اور گوجری اور کشمیری بولنے والے بھی ہیں۔ مگر وہ بھی اپنے گھروں سے باہر پہاڑی زبان ہی بولتے



بولتے ہیں۔ یعنی پہاڑی زبان اس پہاڑی خطے کی عوامی بولی ہے۔

## مشاغلِ شب و روز :-

پہاڑی لوگوں کی ضروریات زندگی کھیتی باڑی اور مال مویشی پالکر یا پھر جنگل سے لکڑی کاٹنے اور ڈھونے کا کام یا دوسرے کاموں میں محنت مزدوری کر کے گزر اوقات کرتا ہے۔ اکثر لوگ تنگدستی بدحالی کے شکار چلے آرہے ہیں۔ ایکے ہاتھ میں کوئی دیسی صنعت و حرفت نہیں، سوائے اونی لوئی پٹو بنانے کے جو اکثر وہ اپنی ضرورت کیلئے فرصت میں رات کو گھروں میں بال بچوں سمیت اون کی کتائی اور بنائی کر کے تیار کرتے ہیں۔ عورتیں پونیاں کاتتے وقت چرخے کی تان کے ساتھ اور مرد لوئی بناتے وقت یا تانی بنتے وقت گنگناتے اور سیف الملوک یا احوال الآخرت یا کوئی اور پسندیدہ (حرفی ماہیا وغیرہ) گاتے ہیں۔ گو اب سستے ٹرانسسٹروں نے بھانت بھانت کی بولیاں اور سستے قسم کے گانے سنانے شروع کر دیئے ہیں۔ لیکن پھر بھی ان گانوں سے جب کان پک جاتے ہیں تو سیف الملوک کے بلند پایہ عشق و تلاشِ محبوب کے فکر انگیز اشعار جو اصل میں تلاش حق اور جذبہ خدا شناسی و فنائے دنیا سے معمور ہیں۔ ہر پہاڑی کے لئے روحانی غذا کا کام دیتے ہیں۔ پہاڑی لوگ جفاکش ہیں۔ دوسروں کے رحم و کرم پر رہنے کے بجائے مشقت اور مزدوری کو ترجیح دیتے ہیں۔ اس محنت شاقہ سے وہ بمشکل اپنے بال بچوں کا پیٹ پال سکتے ہیں۔ ذرائع آمدن محدود اور ذرائع آمدورفت اور حمل و نقل مفقود اور مشکل ہونے کے باعث وہ نہ تو اپنی پرانی حالت ہی بدل سکے نہ ہی اپنے بچوں کا مستقبل سنوار سکے۔ آزادی حاصل کرنے کے بعد بھی ہر دور میں ارباب اقتدار نے اِن دور افتادہ پسماندہ اور سماجی طور پچھڑے ہوئے طبقے کی طرف کم ہی توجہ دی ہے۔

## پنج سالہ منصوبہ

ریاست جموں وکشمیر میں ۱۹۵۵ء سے منصوبہ بند ترقی کی طرف
اقدام کے باوجود پہاڑی گاؤں بدستور پسماندہ چلے آرہے ہیں۔ گو تعلیمی میدان میں کچھ
پیش ورفت نظر آتی ہے۔ مگر عام مروجہ قسم کی تعلیم دیکر نیم خواندہ اور انڈر میٹرک بچے
بچیاں پیدا کرکے سوائے بیکاری میں اضافہ کے کوئی اقتصادی بہبود حاصل نہ ہوسکی۔
یہ منصوبے جو شہروں اور شہروں کے آس پاس رہنے والوں کے حالات کو مدنظر رکھکر
تیار کئے جاتے رہے ہیں پہاڑوں پر چپکتے ہی نہیں۔ برسر اقتدار لوگوں کو اتنی فرصت کہاں
کہ وہ پہاڑیوں کی ضروریات کو سمجھ کر منصوبہ بنائیں یا منصوبے کا خاکہ عوام کی جانکاری کے
لئے مشتہر کریں تاکہ پہاڑی لوگ بھی اس کو پرکھ کر اپنی ضروریات اور ماحول کے
مطابق مشورے دے سکیں۔ اس قسم کی صورتِ حال سے مزید معاشی مشکلات پیدا
ہورہی ہے، کیونکہ تھوڑا بہت پڑھ لکھنے کے بعد بچے کھیت کا کام نہیں کرتے اور دماغوں
میں نوکریوں کا تصور جماکر اور گھر کا اثاثہ رشوتوں میں لگا کر وقت اور ماں باپ کا اثاثہ
گنوا کر بیٹھتے ہیں آخر نہ وہ گھر کے رہتے ہیں اور نہ گھاٹ کے اور ان پر مولانا حالی مرحوم
کے یہ اشعار صادق آتے ہیں۔ ؎

نہ جنگل میں ریوڑ چرانے کے قابل | نہ کھیتوں میں وہ ہل چلانے کے قابل
نہ بازار میں بوجھ اٹھانے کے قابل | نہ دربار میں کام پانے کے قابل
نہ پڑھتے تو سو طرح کھاتے کما کر | وہ کھوئے گئے تعلیم پا کر

## غریبوں میں تفرقہ ڈالنے کو مذموم کوشش۔

ایکطرف جہاں پہاڑی خطے اور پہاڑی زبان بولنے والے لاکھوں
عوام میں ایک عام احساس بیکسی و کمتری پھیل رہا ہے۔ وہاں دوسری طرف حکومت نے
شیڈولڈ کاسٹ اور کچھ دوسرے طبقوں کو خاص مراعات دیکر عوامی طبقوں اور ایک



ہی جگہ بسنے والے ہمسایوں میں جان بوجھ کر تفرقہ، تضاد اور نابرابری DISPARITY
کا خطرناک ماحول پیدا کردیا ہے۔ بظاہر یہ تو خوشی کی بات ہے کہ غریب عوام میں کچھ خاص
فرقوں کو پسماندگی اور غربت کی پست سطح سے اٹھانے کی کوشش ہورہی ہے۔ لیکن
اس سلسلہ میں جو طرزِ عمل اختیار کیا جارہا ہے وہ غلط ہے مستقبل میں پیش آنیوالی
خرابیوں کا بیج ہے۔ تعجب ہے کہ اسی ماحول اور ایک ہی گاؤں اور بستی میں چند گھروں کو چن
کر خاص مراعات دی جارہی ہے اور ایسے ہی بدحال بلکہ زیادہ غریب و نادار پہاڑی
لوگ تعلیمی اور دیگر مراعات سے محروم رکھ کر ہر قسم کے استحصال اور نابرابری کے عمیق
تر گڑھے میں دھکیلے جارہے ہیں۔ ان محروم لوگوں میں ہر فرقہ اور ہر مذہب کے لوگ ہیں۔ ان
کے بھی ذہین بچے اچھی تعلیم اور اعلیٰ تکنیکی تعلیم کے ایسے ہی حقدار ہیں جیسے کہ مخصوص
کیے گئے فرقے اور طبقے کے لوگ ہیں، پر نہ معلوم کن مصلحتوں کی بنا پر یہ خطرناک
کھیل کھیلا جارہا ہے۔ کچھ کو رعایت دیکر آگے لائے جارہے ہیں۔ اور ایک ہی بستی
میں دوسرے بڑے طبقہ کو محروم کیا جارہا ہے۔ وقت ہی بتائے گا۔ کہ اگر یہ پالیسی
جان بوجھ کر بدستور آگے چلائی گئی تو اس کے نتائج کیا ہونگے۔ گجرات کے حالیہ
واقعات تو ہمارے سامنے ہیں۔ ہم سب کو ان سے سبق حاصل کرنا چاہیئے ورنہ پچھتانا
پڑیگا۔ "پہاڑی خطہ" میں بسنے والے عوام ہندو مسلمان سکھ اور نسلی طور پر کشمیری
گوجر، پٹھان، سادات، راجپوت وغیرہ کی نسلوں سے تعلق رکھتے ہوئے
بھی زندگی، مشترکہ طرز معاش اور پسماندگی و بدحالی میں برابر کے شریک ہیں۔
لہذا ایک اچھی WELFARE اسٹیٹ سے انصافاً یہی توقعہ کی جانی چاہئے تھی۔
اور عوامی خیرخواہی کا تقاضہ یہی تھا کہ وہ سب پسماندہ علاقوں کو خواہ وہ پونچھ
راجوری، اوڑی، کرناہ، کیرن، مچھل، گریز کے کنٹرول لائن کے ساتھ سرحدی
علاقے ہوں یا پھر وادی کے اندر پہاڑوں کے دامن میں پھیلی ہوئی بستیاں ہوں
یا گوریز، تلیل اور پاڈر، مڑوہ جیسے دور افتادہ دیہات ہوں ان سب پسماندہ

اور دورافتادہ علاقوں کا بھی حکومت خیال رکھے اور انہیں نسلی یا پیدائشی نوعیت کی بنیاد پر
"مشترکہ" ورثہ ہے، کی بنیاد
نہیں، بلکہ غربت و افلاس جو ہم سب کا بلالحاظ فرقہ یا مذہب
پر ایک جیسی ترقی کی سکیمیں، رعایتیں اور اعانتیں دے، تاکہ اس سے پہاڑی آبادی اور
پسماندہ خطہ کا ہر غریب انسان فائدہ اُٹھا سکے۔ اس سلسلہ میں ہمیں گورنمنٹ کے حالیہ
فیصلہ کا تذکرہ کرنا مناسب ہوگا جو اس نے خطہ" لداخ (اضلاع لیہہ اور کرگل) کو
شیڈول ایریا (SCHEDULE AREA) قرار دیکر ایک مناسب اور منصفانہ
اقدام کیا ہے۔ اس سے کسی ایک فرقہ یا نسل یا خاص پیشہ کے لوگ نہیں، بلکہ ہر
غریب انسان جو اس خطہ" یا ایسے علاقوں (AREAS) میں نسبتاً" یکساں طور
فائدہ حاصل کر سکے گا۔ اس سے حکومت کی جمہوری، سیکولر کردار کی جڑیں اور مضبوط
ہونگی۔ اور پسماندہ ترین لوگ، خاصکر پچھڑے ہوئے علاقوں اور پہاڑی خطہ"
کے عوام میں احساس بیکسی و نابرابری ختم ہوگا اور وہ لوگ بھی اپنے آپ کو ریاست
اور ملک کی ہمہ گیر فلاح میں برابر کے شریک سمجھنے لگنے لگیں گے۔ ورنہ یہ آزادی
اور فلاحی ترقی کی سکیمیں انکے لئے عملاً بے سود رہیں گی۔ ارباب اقتدار اگر پہاڑی
لوگوں کی طرف بھی توجہ دیں تو احسان کا بدلہ ہمیشہ احسان سے چکانا پہاڑی لوگوں
کا شعار ہے اور وہ اپنی سخاوت اور انسان دوستی میں کسی سے پیچھے نہیں ہیں۔ پہاڑی لوگ
حکومت کی شکر گزاری میں بخل سے کام لینگے بشرطیکہ حق بحق دار رسید" کے مصداق انکو بھی اپنے
اپنے حقوق سے مستفید ہونے کا موقعہ دیا جائے۔

پہاڑی لوگ تو حکومت کی اس خفیف سی توجہ کیلئے بھی مشکور ہیں کہ
اس نے انکی کچھ ادنیٰ سی مانگیں منظور کیں۔ مثلاً ریاستی کلچرل اکیڈیمی میں شعبہ
پہاڑی" قائم کیا۔ اسطرح پہاڑی زبان میں نشریات شروع کرنے میں انکی اعانت
کی۔ دور دراز علاقوں میں سکول کھولے اور بجلی اور پانی کے پینے کا کہیں کہیں انتظام
ہو رہا ہے۔ لیکن جس سرعت اور فراخدلی اور بغیر تفریق رعائتوں کے لے دوسرے



طبقوں کے مقابل — پہاڑی عوام اپنی تعداد اور جغرافیائی و تاریخی پس منظر کے لحاظ
سے مستحق ہیں اور جو بہتر سلوک اِن مجبور لوگوں سے ہونا چاہیئے تھا۔ اس کا عشر عشیر
بھی ارباب اقتدار نے آج تک روا نہیں رکھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس کیلئے پہاڑی
لوگ کی اپنی غفلتیں اور اپنے حقوق کیلئے منظم کوشش نہ کرنا ایک وجہ ہو کیونکہ دو چوٹی لاکھ
پہاڑی بولنے والی آبادی ہونے کے یہ لوگ مختلف علاقوں میں بٹے پڑے ہیں۔
سوائے اس پہاڑی خطہ" کے جو چھمب سے لیکر گریز تک لائن آف کنٹرول کیساتھ
ہے۔ باقی پہاڑی آبادیاں، تو بکھری پڑی ہیں۔ یا پھر پاڈر اور مڑھوا اور بنی اور بسنتر
وغیرہ جیسے دور افتادہ علاقوں میں گم ہیں۔ یہ لوگ آپس میں کبھی مل بیٹھ ہی نہیں
سکے۔ عالم بے بسی و بیکسی نے اب ان میں بے حسی پیدا کر دی ہے۔ اور وہ اب اپنے وجود
سے بھی بے خبر ہوتے جا رہے ہیں۔ اپنے اسمبلی ممبر اور صحیح ترجمان منتخب نہ کر سکنے
کی وجہ سے ان کی مشکلات حکومت کے درباروں تک پہنچ ہی نہیں پائیں۔
کیونکہ بورڈ کے غیر یقینی حالات کی وجہ سے ۱۹۴۷ء سے آج تک یہ لوگ ہر قسم
کے استحصال کے شکار چلتے آ رہے ہیں۔ لیکن اب وقت آگیا ہے یہ لوگ بیدار
ہو جائیں اور تلافی مافات کیلئے منظم ہو جائیں۔

## چند ایک فوری مطالبات:۔

حکومت کو پہاڑی اور دوسرے پچھڑے ہوئے لوگوں
کی حالت سدھارنے کے لئے ابھی بہت کچھ کرنا ہے۔ اب بھی وقت ہے کہ
طرف توجہ دی جائے۔ پہاڑی عوام کی مشکلات تو بے شمار ہیں۔ تاہم
میں احساس برابری، علمی حفظ مت و ہمہ گیر بہبود میں انکا بھرپور حصہ
ایک بننے کے لئے ارباب اختیار کے سامنے ذیل کے چند مطالبات
کیئے جاتے ہیں۔

(۱) ... کی طرح پہاڑی خطہ اور دیگر ... دوسرے پچھڑے ہوئے پہاڑی بستیوں کو شیڈولڈ ایریا "SCHEDULE AREA" قرار دینے کے لئے ایک کمیشن مقرر کیا جائے جو ان پسماندہ علاقوں کی نشاندہی کرے اور پھر ان علاقوں کیلئے بھی ایک ترقیاتی مشاورتی بورڈ کی تشکیل دی جائے (جیسا کہ شیڈولڈ کاسٹ کا بورڈ یا گوجر بکروال مشاورتی بورڈ قائم کیا ہے۔

۲۔ پہاڑی لوگوں کے بچوں کے لئے تعلیمی سہولیات، وظائف، ہوسٹل مناسب ہیڈکوارٹروں میں قائم کئے جائیں۔

۳۔ پہاڑی لوگوں کے بچوں کے لئے اعلےٰ تکنیکی تعلیم کے لئے مختلف شعبوں اور اداروں میں پہاڑی آبادی کے تناسب سے جگہیں مخصوص کی جائیں۔

۴۔ پہاڑی زبان، ادب اور کلچر کے تحفظ اور فروغ کے لئے ریاستی کلچرل اکیڈیمی میں شعبہ پہاڑی کو توسیع دیکر مناسب فنڈ اور عملہ مہیا کیا جائے۔ تاکہ اس بھولے بسرے ادب اور کلچر کی تاریخی اہمیت پر تحقیق و تشریح اور اسکی ترقی کا سامان پیدا ہوسکے۔

(۵) پہاڑی زبان جو آئین جموں وکشمیر میں ایک مانی ہوئی زبان ہے۔ اور ریاست کی آبادی کا ۳۰ فیصد لوگ مادری زبان کے طور بولتے ہیں۔ اور ریاست میں دوسرے طبقے بھی اس کو سمجھتے اور بطور "مارکٹ زبان" بولتے ہیں۔ اسے آج تک ریڈیو کشمیر کے سرینگر اور جموں سٹیشنوں سے بہت قلیل وقت دیا گیا ہے (ہفتہ میں صرف ایک دن وہ بھی آدھ گھنٹہ) یہ زبان آزاد کشمیر میں ۹۵ فیصد لوگ اور ملحقہ پاکستانی علاقوں مثلاً کاغان، ہزارہ، پکھلی اور مری پلنڈی میں بھی ۹۹ فیصد بولی جاتی ہے۔ مگر اس کے ساتھ وہ سلوک نہیں ہوتا جو اس سے بہت کم تعداد میں بولی جانیوالی (پنجابی، گوجری، بلتی اور بدرھی) زبانوں کے لئے لازمی سمجھا جاتا ہے۔ لہٰذا نہ صرف پہاڑی زبان وادب کے فروغ



کی خاطر، بلکہ وسیع تر ملکی مفاد میں بھی لازم ہے۔ کہ اس ملک کے سیاسی نظام یعنی جمہوریت سیکولرازم اور سوشلزم کا پیغام آزاد کشمیر اور ہمسایہ ملک کے پہاڑی بولنے والے علاقوں میں پہنچانا اس کا تقاضہ ہے کہ ریڈیو کشمیر سے پہاڑی زبان میں سرینگر اور جموں سٹیشنوں سے روزانہ کم از کم ایک گھنٹہ کا پہاڑی پروگرام جلد از جلد شروع کیا جائے۔

## پہاڑیو اپنی مدد آپ کرو:۔

پہاڑی کلچرل اینڈ ویلفیئر فورم جہاں ریاستی اور مرکزی حکومتوں سے پہاڑی عوام اور دوسرے پچھڑے ہوئے علاقوں کے لوگوں کی جائز امنگوں اور مانگوں کو حکومت کے ارباب اختیار تک گوش گزار کرنے کی ہر ممکن آئینی جدوجہد کر رہا ہے وہاں پہاڑی عوام اور دوسرے پسماندہ طبقوں سے بھی استدعا ہے کہ آپ لوگوں کا باشعور تعلیم یافتہ طبقہ خود بھی اپنی ماضی کی عظمت سے واقف ہو کر اسکو سمجھے۔ حال کا اس سے تقابل کرے لیکن اگر ارباب اختیار کے وعدوں اور عنایتوں پر ہی اکتفا کرنا ہوگا تو سمجھئے کہ اسکی یہ طرز فکر خود اپنے پاؤں پر کلہاڑی مارنے کے مترادف ہے۔ ہم کافی سوئے رہے اب جاگیئے ورنہ ہم دیکھتے رہینگے اور زمانہ ایک اور چال چل جائیگا جو ہماری دائمی محرومی کا پیش خیمہ ہوگا۔

پہاڑی بھائیوں کو چاہیئے کہ وہ دوسروں کی طرف دیکھنے اور دل برداشتہ ہونے کے بجائے اپنے گرد و نواح پر نظر ڈالیں، حالات کا جائزہ لیں۔ اپنی استحصال زدہ زندگی، بیکسی، غریبی، مفلسی اور پسماندگی ناخواندگی، بیچارگی بے بسی اور لوٹ کھسوٹ اور چور بازاری سے نجات کا راستہ تلاش کریں۔ یہ جب ہی ہو سکے گا جب انہیں اپنے ماحول اور اپنے اہل وعیال کے مستقبل سے پیار ہو اس کے لئے سعی پیہم، عزم صمیم اور کردار کی بلندی ضروری ہے، کردار

کے ان اجزائے انسان میں دوسروں کے لئے جذبۂ ہمدردی پیدا ہوگا۔ اپنی مدد
آپ کرنے کیلئے مقامی رقابتوں اور کدورتوں کو خیرباد کہنا ہوگا۔ زندگی کی ان
بلند قدروں کو اُجاگر کرنے اور اُسکو تابناک بنا دینے میں یہ کام پہاڑی دانشوروں
ادیبوں، شاعروں اور فنکاروں کا ہے۔ کہ وہ ان "قسمت" پر تکیہ رکھنے والے
پہاڑیوں کو اپنی ادبی تخلیقات سے جھنجھوڑتے رہیں۔

پہاڑی لکھاریوں شاعروں اور فنکاروں کو عوام کی مشکلات کو
اُبھارنے اور اُنکے جائز حقوق کی نشاندہی کرنے میں اپنے قلم اور فن کی خیرات
کریں۔ عوام کو خوابِ غفلت سے بیدار کرنے اور انہیں ایک ترقی یافتہ معاشرے
کے نزدیک ترلانے میں ہر ذی شعور پہاڑی کو اپنا پورا پورا رول ادا کرنا ہوگا۔
جب ہم سب اپنے اپنے دائرہ میں رہتے ہوئے۔ ایک مشترکہ اعلیٰ مقصد کے
لئے مسلسل کوشاں رہیں گے تو وہ وقت دور نہیں جب ہم اپنی منزلِ مقصود
تک پہنچنے میں کامیاب ہونگے۔ انشاءاللہ۔

خادم

سری نگر اکتوبر ۱۹۸۵ء

نذیر مسعودی

چیئرمین پہاڑی کلچرل اینڈ ویلفیئر فورم

# جموں وکشمیر پہاڑی کلچرل اینڈ ویلفیئر فورم
# کا
# پسِ منظر اور موجودہ تشکیل

یہ تو ہم سبھی جانتے ہیں کہ ریاست جموں وکشمیر کی تشکیل معاہدہ امرتسر کی بنیاد
پر ۱۸۴۶ء میں ہوئی۔ ۱۔ صوبہ جموں۔ ۲۔ وادی کشمیر مع ضلع مظفرآباد ۳۔ خطہ لداخ
اور علاقہ ہائے بلتستان (پونچھ، گلگت، ہنزہ، نگر وغیرہ) کو ملا کر ایک سیاسی یونٹ
قائم ہوا۔ جغرافیائی لحاظ سے یہ خطے ایک دوسرے سے کافی مختلف تھے۔ لداخ
میں بودھی زبان۔ جموں (اضلاع جموں، کٹھوعہ اور اُدھم پور) میں ڈوگری، وادی
کشمیر میں کشمیری اور بلتستان میں "داردی" زبان کا غلبہ تھا۔

ان چار خطوں کے علاوہ ایک پانچواں خطہ ضلع میرپور، پونچھ، راجوری
مظفرآباد، کشن گنگا اور جہلم ویلی ایک ایسا پہاڑی خطہ تھا جہاں کی زبان
کچھ پنجابی سے ملتی جلتی ہے مگر بنیادی طور مختلف ہے۔ اور جسے عام طور "پہاڑی"
کہا جاتا ہے۔

۱۹۴۷ء کے قبائلی حملے کے بعد ریاست کشمیر میں شخصی راج تو ختم ہوا
ریاست دو ٹکڑوں میں بٹ گئی۔ خطِ متارکہ (لائن آف کنٹرول) کے اِس

طرف۔ جو عوامی حکومت قائم ہوئی اس نے ملکی نظام چلانے اور ریاست کو ایک جمہوری
آئین دینے کے لیے سن ۱۹۵۱ء میں دستور ساز اسمبلی CONSTITUENT ASSEMBLY
قائم کی۔ اسوقت ہمارے رہنماؤں کے سامنے ریاست کی ہمہ
گیر ترقی کا سوال تھا۔ پہاڑی طبقے سے تعلق رکھنے والے ممبران کانسٹیچوئنٹ
اسمبلی اور دیگر رہنماؤں نے "نیا کشمیر" کے اِس سیاسی ڈھانچے اور خاکے میں
رنگ بھرتے ہوئے ریاستی آئین میں ریاست جموں وکشمیر میں بولی جانیوالی تمام
بڑی علاقائی زبانوں اور مختلف اکائیوں کے کلچرل ورثہ کو محفوظ رکھنے اور
پھلنے پھولنے کی ضمانت رکھی۔ چنانچہ دوسری زبانوں کی طرح "پہاڑی زبان"
کو بھی آئین میں تسلیم کیا گیا۔ اِسی آئین کے تحت ریاستی کلچرل اکادمی کا وجود
عمل میں لایا گیا۔ اور مختلف زبانوں کی ترویج اور ترقی کا کام شروع ہوا۔ لیکن
ہماری بدقسمتی دیکھیے کہ پہاڑی زبان کو نظر انداز کیا گیا۔ جب ریڈیو اور لوکل
پریس سے فائدہ اٹھاتے ہوئے ہوئے کشمیری، ڈوگری، حتیٰ کہ چھوٹی تعداد
والی لداخی زبان نے بھی اپنا مقام تلاش کرلیا تو پہاڑی ادیبوں نے بھی اپنے
ارد گرد نظر کی تو انہیں اپنی محرومی ومجبوری کا احساس ہوا۔ چنانچہ سن ۱۹۷۰ء کے
لگ بھگ اخبارات کے ذریعہ "پہاڑی، پوٹھوہاری یا پنڈ کو" زبان کے بارے میں
مضامین لکھے شروع کئے اپنی زبان، ادب اور کلچر کو بڑھاوا دینے کی غرض سے
سن ۱۹۷۲ء میں پہاڑی کانفرنس کے نام سے ایک تنظیم بھی کھڑی ہوئی۔ جس
نے وادی میں پہاڑی بستیوں اور پہاڑی خطّے میں اِس زبان کے بولنے والوں
سے رابطہ قائم کیا۔ پہاڑی شاعروں اور ادیبوں کی محفلیں منعقد کیں اور
تنظیمی اور کلچرل یونٹ منظم کئے۔ یہ محسوس کرکے کہ کہیں یہ خالص سوشل اور
کلچرل "پہاڑی کانفرنس" دوسری سیاسی "کانفرنسوں" کے روپ میں نہ
دیکھی جائے۔ سن ۱۹۷۵ء میں اِس نام کو تبدیل کرکے "پہاڑی کلچرل فورم" کا



نام دیا گیا۔ سن ۱۹۷۶ء میں تعلیمی اور سماجی بہبود کی ضرورت پر زور دینے کی غرض
سے اس نام میں لفظ "ویلفیئر" کا اضافہ کرکے اس کا نام "جموں وکشمیر پہاڑی
کلچرل اینڈ ویلفیئر فورم" رکھا گیا۔ یہ فورم جیسا کہ اسکے آئین میں درج ہے ایک
غیر سیاسی تنظیم ہے۔ تنظیم کے اِس ارتقائی دور میں "پہاڑی فورم" نے ارباب
حکومت اور ریڈیو کشمیر سے یہ تسلیم کرالیا کہ "پہاڑی زبان اور کلچر اپنا الگ
وجود رکھتے ہیں اور انکو زیادہ دیر تک نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ چنانچہ سن ۱۹۷۸ء میں
مرحوم شیر کشمیر شیخ محمد عبداللہ صاحب کے ایما پر ریاستی کلچرل اکیڈمی میں
شعبہ پہاڑی" قائم ہوا۔ فورم نے مرکزی وریاستی حکومتوں سے ریڈیو
کشمیر سے پہاڑی پروگرام کا مطالبہ جاری رکھا۔ بڑی جدوجہد کے بعد سن ۱۹۷۹ء
میں یہ مطالبہ مانا گیا۔ مگر صرف اشک شوئی کی حد تک یعنی ہفتہ میں آدھ گھنٹے
پہاڑی پروگرام منظور ہوا۔ جو نہ ہونے کے برابر ہے۔
کلچرل اکیڈیمی میں شعبہ پہاڑی کو مناسب حد تک بڑھاوا دینے
ریڈیو کشمیر سے روزانہ پہاڑی نشریات شروع کرانے کے لئے ہماری
جدوجہد جاری ہے۔ فورم کے مقاصد کو تیز تر اقدام سے حاصل کرنے کے
تنظیم کو مزید چوکس کرنے کی ضرورت کے لئے "پہاڑی فورم کا اپنا آئین
اور مرکزی صوبائی ضلعی اور تحصیل سطح پر نعال تنظیمی کمیٹیاں عمل میں
لانا ضروری تھا۔ چنانچہ ۱۶ مارچ سن ۱۹۸۲ء کو بمقام راجوری موجودہ چیئرمین
نذیر احمد مسعودی کا انتخاب ہوا۔ مئی سن ۱۹۸۲ء میں ایک آئینی کمیٹی زیر صدارت
عبدالحق خان وکیل کپواڑہ مقرر کی گئی۔ جسکے دوسرے ارکان نور
حسن صاحب ایڈوکیٹ [illegible] بلال احمد صاحب ایڈوکیٹ بیروہ اور
ظفر اقبال خان تھے۔ ستمبر سن ۱۹۸۲ء کو آئین مکمل ہوکر پاس ہوا اور یکم
سن ۱۹۸۲ء سے لاگو تصور ہوا۔ اور تنظیمی کمیٹیاں قائم کی گئیں۔

# پہاڑی فورم کی موجودہ تشکیل

اس آئین کے تحت چیئرمین نے مرکزی ایگزیکٹیو باڈی (مجلس عمل) کا قیام عمل میں لایا، جسکے ارکان ذیل ہیں۔

۱۔ چیئرمین — نذیر احمد مسعودی (سابق چیف کنسرویٹر)

۲۔ نائب چیئرمین — ۱۔ نوراللہ قریشی۔ ایڈوکیٹ۔ کرناہ

۳۔ — ۲۔ محترمہ زینت فردوس۔ جموں

۴۔ چیف آرگنائزر — مرزا عبدالرشید سابق ایم ایل اے۔ راجوری

۵۔ آرگنائزر — عبدالحق خان۔ ایڈوکیٹ۔ کپواڑہ۔ لولاب۔

۶۔ جنرل سیکریٹری — پروفیسر نثار حسین راہی۔ راجوری

۷۔ — سید یوسف نسیم لاروی۔ ایم اے لا اسکالر

۸۔ سیکریٹری — [illegible]

۹۔ خزانچی — حاجی قطب الدین خان نیلم ہوٹل۔ لال چوک سرینگر

ممبران: [illegible] محمد شفیع صاحب۔ ایم۔ ایل۔ اے اوڑی (سابق منسٹر تعلیمات)

۱۔ محترم رفیق حسین [illegible] مینڈھر (منسٹر اطلاعات۔

۲۔ ماسٹر بیلی رام۔ ایم۔ ایل۔ اے نوشہرہ۔ راجوری۔

۳۔ ماسٹر روشن لال (میرپوری) ایم ایل سی جموں (ایڈیٹر اخبار "سچ" جموں

۴۔ سید ضامن شاہ صاحب سجادہ نشین ملنگام۔ بانڈی پورہ۔

۵۔ محمد ایوب شبنم صاحب۔ ایڈوکیٹ۔ سورن کوٹ۔ ایڈیٹر اخبار "ستاروں سے آگے"

۶۔ عبدالحمید خان صاحب ایڈوکیٹ کرناہ

۷۔ جناب راجہ [illegible] بونیاری۔ ترکانجن۔ بونیار تحصیل اوڑی۔

۸۔ ڈاکٹر صادق ملک صاحب۔ میڈیکل آفیسر جموں۔



۹۔ منیر حسین خان صاحب۔ رینج آفیسر۔ مینڈھر

۱۰۔ صفی اللہ خان صاحب [illegible]۔ بال گارڈن سرینگر

۱۲۔ راجہ امیر اللہ خان صاحب۔ سابق ایم ایل سی۔ یاری پورہ کلگام

۱۳۔ جناب رگھبیر چندر ناقم (میرپوری) ایڈیٹر اخبار گاندھی نگر جموں

۱۴۔ سید مہر علی گیلانی۔ کپواڑہ۔ ایڈیٹر اخبار "ورلڈ [illegible]" کپواڑہ

۱۵۔ سید انور سلیم۔ وائل اندرون۔ گاندربل۔

۱۶۔ پروفیسر محمد سرور ریحان۔ ٹنگمرگ۔

۱۷۔ جناب غلام مصطفیٰ صاحب ہیچھی۔ پرنسپل ریونیو ٹریننگ انسٹیچیوٹ سرینگر

۱۸۔ راجہ خورشید احمد خان۔ لدوا۔ رفیع آباد۔ سب جج کرگل

۱۹۔ راجہ عبدالقیوم خان پہلی پورہ۔ اوڑی۔

۲۰۔ بلال احمد خان صاحب لودھی۔ ایڈوکیٹ بیروہ۔

۲۱۔ پیرزادہ اشرف علی شاکر صاحب۔ دارا۔ سرینگر۔

سید مبارک علی شاہ صاحب۔ ایڈوکیٹ براہ۔ اننت ناگ۔

غلام احمد پرویز صاحب۔ ایڈوکیٹ۔ راجوری۔

سردار جوگندر سنگھ شان صاحب۔ نزال۔

ٹھاکر کشمیر سنگھ صاحب۔ کالاکوٹ۔ راجوری۔

حسام الدین صاحب بیتاب۔ سورن کوٹ۔ پونچھ۔

مشتاق بخاری صاحب۔ ۲۸۔ جناب محمد دین صاحب بانڈے۔ ایڈوکیٹ وسابق منسٹر پونچھ

سید یاسین شاہ صاحب۔ دراوے۔ کوکرناگ۔ اننت ناگ۔

محمد صادق ملک صاحب۔ ایڈوکیٹ۔ درہال۔ راجوری

ماسٹر شیخ غیاث الدین صاحب۔ شوپیاں ۳۲۔ سیف علی خان صاحب۔ کرناہ۔

راجہ اشرف علی خان تحصیلدار گریز۔ ۳۳۔ راجہ فیروز الدین صاحب بیگ۔ بجہامہ۔ اوڑی۔

سردار اجیت سنگھ صاحب۔ سابق ڈی ایف او مظفرآباد۔

ذیل میں صوبائی اور ضلعی سطح پر پہاڑی فورم کی تنظیم کا خاکہ دیا جاتا ہے جہاں
تفصیل میں جانے کے بغیر صرف متعلقہ صدر صاحبان اور اُنکے سیکریٹریوں کے نام دیئے
جاتے ہیں۔

صوبائی تنظیم

صوبائی صدر
صوبہ کشمیر:- بلال احمد خان لودھی۔ ایڈوکیٹ۔
نائب صدر- پیرزادہ اشرف علی شاکر
سیکریٹری
راجہ نذر بونیاری

صوبائی صدر
صوبہ جموں:- ٹھاکر کشیر سنگھ۔ کالاکوٹ
سیکریٹری
سید اعظم شاہ۔ راجوری

اضلاعی تنظیم:-

ضلع صدر سرینگر- ملوک خان ملوک صاحب
سیکریٹری:- پیرزادہ محمد شریف نازکی
ضلع صدر، پلوامہ:- ماسٹر غلام الدین شکیبا
سیکریٹری:- ملک دولت حسین
ضلع صدر بڈگام:- حبیب اللہ خان لودھی صاحب
سیکریٹری:- عطا محمد خان صاحب
ضلع اننت ناگ:- سید یاسین شاہ (دراوے)
سیکریٹری:- پیرزادہ لیاقت علی چراغ
ضلع بارہمولہ: صدر- عزیز دھنتوی
سیکریٹری:- شجاعت علی شاہد ایڈوکیٹ
ضلع کپواڑہ۔ صدر- حبیب اللہ خان صاحب
سیکریٹری:- سیف علی خان صفی صاحب
ضلع پونچھ۔ صدر- خورشید بونیتی صاحب۔ اسسٹنٹ ڈائریکٹر انڈسٹریز۔
سیکریٹری۔ شیخ آزاد احمد آزاد
ضلع راجوری صدر- حاجی منشی خان صاحب
سیکریٹری:- شری وجے چوہڑہ



ضلع جموں:- صدر:- رگھبیر چندر نادم صاحب
سیکریٹری:- ڈاکٹر صادق ملک
ضلع ادھمپور۔ صدر- محترمہ [illegible] بیگم صاحبہ۔ عیدگاہ۔ ادھمپور
سیکریٹری پرویز احمد شاہ صاحب۔ ادھمپور
ضلع کٹھوعہ:- صدر۔ جناب کرم الدین کٹالی صاحب
سیکریٹری:- میر حسین صاحب۔ بسوہلی
ضلع ڈوڈہ:- صدر۔ خواجہ ثناء اللہ باہنالی
سیکریٹری:- جناب محمد یوسف [illegible] ٹھیکیدار۔ ہٹوت۔
نائب صدر- [illegible] ہٹوت

دستخط

سید یوسف نسیم لاروی
جنرل سیکریٹری
جموں و کشمیر پہاڑی کلچرل اینڈ ویلفیئر فورم